اُس کی رحمت سے محروم ہیں۔

۹۔ وَ نُقَلِّبُ اَفْـِٕدَتَهُمْ ،، اس کا لَا یُؤْمِنُوْنَ ،، پر عطف ہے یعنی اے مسلمانو! تمہیں کیا پتہ کہ میں اُن کے دل اُس وقت پھیر دیتا ہوں جس سے وہ حق سے رُوگردانی کر کے حق کو سمجھتے ہی نہیں۔

وَ اَبْصَارَهُمْ ،، اُن کی آنکھوں کی روشنی چھین لیتا ہوں کہ جس سے وہ حق کو دیکھتے نہیں اس لئے وہ ان آیات پر ایمان نہیں لائیں گے۔

كَمَا لَمْ یُؤْمِنُوْا بِهٖۤ ،، جیسے کہ وہ پہلے آئی ہوئی آیات پر ایمان نہیں لائے۔

اَوَّلَ مَرَّةٍ ،، اس سے قبل جو اُن پر معجزات ظاہر ہوئے مثلاً چاند کا دو ٹکڑے ہو جانا وغیرہ وغیرہ۔ وَّ نَذَرُهُمْ ،، اُس کا عطف بھی لَا یُؤْمِنُوْن پر ہے اور یہ بھی استفہام انکاری کے حکم میں داخل ہے۔ یعنی ہم انہیں چھوڑتے نہیں۔

فِیْ طُغْیَانِهِمْ ،، اُن کی گمراہی میں۔ یہ نَذَرُهُمْ کے متعلق ہے۔ یَعْمَهُوْنَ ،، حیران پھرتے ہیں کہ ہم انہیں ہدایت نہیں دیں گے۔ جیسے اہلِ ایمان کو ہدایت سے نوازا ہے۔ یہ نَذَرَهُمْ کی ضمیر منصوب سے حال ہے۔

**فائدہ** : اس تبدیلی سے مراد یہ ہے کہ ان کی استعداد بھی ختم کر دی گئی ہے اور وہ حق سے بالکل دُور ہو چکے ہیں اس کا یہ مطلب ہرگز نہیں کہ وہ تو ہدایت کی طرف آتے ہیں لیکن اللہ تعالیٰ انہیں آنے نہیں دیتا بلکہ اس کا مطلب وہی ہے کہ چونکہ اُن کی استعداد ختم ہو چکی ہے اس لئے اللہ تعالیٰ نے انہیں ہدایت دی ہی نہیں دی ورنہ یہ تو اجبار محض ہوگا کہ جب اللہ تعالیٰ کُلّی استعداد کے باوجود انہیں ہدایت نہیں دیتا تو وہ مقہور اور مجبور محض ہوں گے اور بحکم خداوندی اِن کے دل پر مہر لگی ہوئی ہے۔ اس طرح سے یہ ظلم ہوگا اور وہ اللہ تعالیٰ کی شان اور لطف کریمانہ سے بعید ہے اور نہ اللہ تعالیٰ اس طرح کرتا ہے۔ فللہ الحجۃ البالغۃ ومن اللہ الہدایۃ والتوفیق

---

اس پارہ ہفتم کے ترجمہ سے فقیر نے شب منگل ۱۲۔ رمضان المبارک ۱۳۹۵ھ تقریباً گیارہ بجے فراغت پائی۔ اس کی تصحیح ۲/۴ ۱۹ ھ سے فراغت پائی

محمد فیض احمد اویسی رضوی غفرلہٗ

(بہاول پور۔ پاکستان)

# فہرست فیوض الرحمٰن ترجمہ تفسیر روح البیان پارہ ہفتم